ہر ایک دو عدد خراطین تین تولہ کچلہ جوز بوا مغز تخم کونچ سفیدی بنجان کبوتر صحرائی
کونجی گنجد سیاہ عاقرقرحا ہر ایک یک تولہ اگر غرقی آدھ پاؤ عود گوگرد پانچ تولہ
سب کو کوٹ کر زردی بیضہ مرغ یا شیر میش میں حل کر کے حبوب بنا کر روغن نکالیں
اور بشرائط مذکور طلا کریں۔

## روغن کبوتر صحرائی :

مجرب مؤلف مغنی الباہ کہ مجلوق و مغلم و مسترالاعصاب کے واسطے اکسیر
ہے ۔ ص ۔ ایک کبوتر صحرائی ذبح کریں اور پر اور پوست اور آلائش شکم کو
پاک کر کے ادہمیں خراطین زلوے کلاں بیر بہوٹی مالکنگنی جندبیدستر موبیزج کو
حلتیت زعفران عود قماری اگر غرقی لبلابہ جوز بوا قرنفل فرفیون فلفل سیاہ
ہر ایک چار ماشہ مغز بید انجیر چار تولہ خوب باریک کوٹ کر اس کے شکم میں
بھر دیں اور بطریق تپال جنتر روغن نکالیں اور اس میں تین ماشہ مشک حل کر کے
یک سرخ بشرائط صدر طلا کیا کریں ۔

## روغن کبوتر صحرائی

مجرب مؤلف مغنی الباہ کہ مجلوق و مغلم و مسترالاعصاب کے واسطے اکسیر ہے
ص ایک کبوتر صحرائی ذبح کریں اور پر اور پوست اور آلائش شکم کو پاک کر کے
ادہمیں خراطین زلوے کلاں بیر بہوٹی مالکنگنی جندبیدستر موبیزج کوہی حلتیت زعفران
عود قماری اگر غرقی لبلابہ جوز بوا قرنفل فرفیون فلفل سیاہ ہر ایک چار ماشہ
مغز بید انجیر چار تولہ خوب باریک کوٹ کر اس کے شکم میں بھر دیں اور بطریق
تپال جنتر روغن نکالیں اور اس میں تین ماشہ حل کر کے یک سرخ بشرائط





صدر طلا کیا کریں ۔

## روغن موم :

تالیف حکیم کبیر علی خان صاحب کہ تقویت اعصاب کے واسطے بے عدیل ہے
ص ۔ موم خالص خام پاؤ سیر نمک بھونا ہوا آدھ سیر رتی بھونی ہوئی آدھ پاؤ سیماب
سم الفار بیر بہوٹی زلوی کلاں خراطین مالکنگنی حلتیت ہر ایک یک تولہ سب کو پیس کر موم
میں ملا کر اور موٹی رتی شریک کر کے حبوب جنگلی بیر کے برابر بنائیں اور دو جیون کے
منہ کو گھس کر وصل کر کے کپڑا لپیٹ کر گل حکمانی ایسی لگا کے کہ ہوا نہ نکلے
پس سکھا کر ایک صراحی میں حبوب بھریں اور دوسرے کی پیندے میں ترچھا سوراخ
کر کے ایک شیشہ کا منہ وصل کر کے چولہے پر رکھ کر روغن کھینچے اور کام میں لائیں
نہایت مجرب ہے ۔

## روغن سوسمار :

مجرب صاحب شفاء العلیلین کہ تقویت اعصاب قضیب و رفع عنینت حادث
کے واسطے مجرب ہے ۔ ص ۔ سوسمار کلاں لا کر اس کا سر اور گوشت علیحدہ کریں
بعدہ نرگس مغز سر گنجشک ہر ایک دو تولہ زنبور سرخ زلوے کلاں بیر بہوٹی خراطین
ہر ایک تین تولہ اگر غرقی پانچ تولہ عود کولہ یہ پانچ تولہ دار شیشعان پانچ تولہ
بچھناک سیاہ دار فلفل کچلہ تخم ہلیلہ زرد تخم دھتورہ سیاہ پانچ ماسی خولنجان فرفیون
جاوشیر لبلابہ مصطگی زردی ہر ایک یک تولہ سب کو اس قدر باریک کریں کہ قابل
حبوب بنانے کے ہو جاویں پس روغن دار چینی روغن کبابہ روغن بلسان ہر
ایک دو دو تولہ ملا کر زردی بیضہ مرغ شریک کر کے حبوب بنائیں اور آتشی شیشی

میں روغن نکالیں بعدہ اوسی روغن میں جند بید ستر زعفران
کام میں لادیں۔

## روغن عطر مرکب؛

تالیف حکیم باقر حسین کہ نہایت مقوی و مسخن اعصاب
اور مسہل ہے۔ ص۔ عطر اگر عرق کہنہ عطر روسہ عطر ناگیسر روغن
ببابسہ روغن کبابہ روغن پنبہ دانہ روغن مالکنگنی روغن دارچینی
چھ ماشہ لوبان زعفران حلتیت جندبید ستر مشک خالص سونے کے
افیون مصطگی رومی ہر ایک تین ماشہ تین روز متواتر حل کرکے
دو ہفتہ طلا کریں۔ پھر قدرت الٰہی کا مشاہدہ کریں۔

## کمادات

کماد۔ تالیف حکیم ثناء اللہ کہ تقویت اعصاب و تسخین رطوبت کے لئے
مجرب ہے۔ ص۔ مالکنگنی کنجد سیاہ حرمل خردل نارجیل کہنہ جوز بوا قرنفل
تخم عاقر قرحا ہر ایک دو تولہ پیکر دو پوٹلیاں بناکر تابہ آہنی پر قدرے روغن
کنجد ڈال کر نیم گرم قضیب اور عانہ خصیتین اور سیون اور تخم ناف پر دو
ساعت کامل تکمید کریں مگر ایسی جگہ نشست رکھیں جو ہوا کے سرد
ہو اسی طرح دو ہفتہ عمل میں لائیں اور ابدست سے آب سرد اور غسل
سرد کے اور ترشی اور حرکت کثیر اور جماع اور وہم و غم و تشویش و خجل
کو محفوظ رکھیں اور غذا اسکے مناسب مقوی اور مبہی اور دوائے مناسب بجا لا
کرتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہونگے۔





کماد۔ حکیم محمد گل کہ نہایت مقوی اعصاب قضیب ہے اور
واسطے کمال مفید ہے۔ ص۔ موم زرد کوہی خسرالبین خشک فرفیون
مالکنگنی ناگیسر بابونہ سیدہ لکڑی جاوشیر قرنفل ببابسہ برادہ دندان فیل ہر ایک
یک تولہ پوٹلیاں بناکر شیر بیش و کچہ میں گرم کرکے اس میں ڈال کر
تکمید کریں تین ہفتہ تک بشرائط مذکورہ صدر

کماد حکیم رضا علی خان صاحب کہ بحبوق اور مغلم کے واسطے بعد تنقید اعصاب
کے مجرب ہے۔ ص۔ دارشیشعان تخم عاقر قرحا مغز چیل وج ترکی مصطگی رومی
ببابسہ سم اسپ فلفل سیاہ برادہ دندان فیل موم خام جملہ مساوی کا پوٹلیاں بناکر
بدستور صدر دو ہفتہ بشرائط مذکورہ تکمید کریں۔

کماد حکیم مرزا علی شریف کہ انتشار اعصاب قضیب و تقویت باہ میں بے عدیل
ہے۔ ص۔ اگر عرق پانچ تولہ قرنفل دارچینی جوزبوا ببابسہ کباب تخم ترب
مالکنگنی بیربہوٹی زعفران برادہ دندان فیل بادنجان صحرائی موم خام ہر ایک دو
تولہ پوٹلیاں بناکر بشرائط صدر تکمید کریں۔

کماد حکیم مسیح الزمان صاحب کہ بحبوق عسرالعلاج کے واسطے بعد تنقید اعصاب
کے مجرب ہے۔ ص۔ گردہ گوسفند دو عدد شیر کیک عدد گوشت چڑیا یک عدد
مغز ستان گاؤ دو تولہ خراطین زردی خشک فرفیون مصطگی رومی جوزبوا گھونگا
سفید قرنفل بادنجان صحرائی بیربہوٹی ہر ایک چھ ماشہ سب کو کوٹ کر پوٹلیاں
بناکر بہ آہنی پر قدرے عطر روسہ ڈال کر نیم گرم دو ساعت تکمید کریں اسی
طرح ہر روز تجدید کریں اور یک ہفتہ عمل میں لائیں۔